(اقتباس از رسالہ نصرۃ الحدیث، صفحہ ۲۷ تا ۴۱، مؤلفہ حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب اعظمیؒ)

## کتابتِ حدیث کی تاریخ

چغتائی صاحب کا پہلا دعویٰ یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کی رحلت کے بعد دو سو برس تک حدیثیں صرف زبانی رہیں، لیکن جب ہم تاریخ وسیر کا مطالعہ کرتے ہیں بلکہ تاریخ سے بھی زیادہ مستند بیانات پڑھتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ حدیثوں کی کتابت آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں شروع ہو چکی تھی۔ ۲

## عہد نبوی میں حدیث کی کتابت

چنانچہ صحیح بخاری (**جلد ۱: صفحہ ۲۲**) میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ صحابہ میں عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کے سوا کسی اور کے پاس مجھ سے زیادہ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں نہیں ہیں حضرت عبد اللہ کے پاس اتنی زیادہ حدیثیں اس وجہ سے ہیں کہ وہ لکھا کرتے تھے، اور میں لکھتا نہ تھا۔[4]

مسند احمد، اور طحاوی (**جلد ۲ صفحہ ۳۸۴**) اور مجمع الزوائد (**جلد ۱: صفحہ ۱۵۱**) میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ اپنے ہاتھ سے لکھتے تھے اور دل سے یاد بھی کرتے تھے اور میں صرف دل سے یاد کرتا تھا، لکھتا نہ تھا، انہوں نے آنحضرت ﷺ سے لکھنے کی اجازت لی تھی، اور آنحضرت ﷺ نے ان کو اجازت دے دی تھی۔[5]

مجمع الزوائد (**جلد ۱: صفحہ ۱۵۱**) میں حضرت عبد اللہ بن عمرو کی روایت سے مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ علم کو مقید کرو، حضرت عبد اللہ نے پوچھا کہ علم کا مقید کرنا کیا ہے، تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ لکھنا۔[6]

---

[4] عربی الفاظ یہ ہیں: **سمعت أبا هريرة يقول : ما من أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم أحد أكثر حديثا عنه مني إلا ما كان من عبد الله بن عمرو، فإنه كان يكتب ولا أكتب۔ (صحیح البخاری جلد ۱: صفحہ ۳۴، رقم الحدیث ۱۱۳)**

[5] عربی الفاظ یہ ہیں: **ما كان أحد أعلم بحديث رسول الله صلى الله عليه وسلم مني ، إلا ما كان من عبد الله بن عمرو، فإنه كان يكتب بيده، ويعيه بقلبه، وكنت أعيه بقلبي، ولا أكتب بيدي، واستأذن رسول الله صلى الله عليه وسلم في الكتاب عنه ، فأذن له۔ (مسند احمد: جلد ۱۵: صفحہ ۱۲۷، حدیث ۹۲۳۱، طبع الرسالۃ ۔ / شرح معانی الآثار: جلد ۴: صفحہ ۳۱۸، حدیث ۷۱۲۷ / مجمع الزوائد: جلد ۲: صفحہ ۴۲۶، حدیث ۶۸۱، ت حسین اسد)**

سنن ابی داؤد (**جلد ۲: صفحہ ۷۷**) اور دارمی (**صفحہ ۶۸**) میں خود حضرت عبد اللہ بن عمروؓ کا بیان ہے کہ میں جتنی باتیں[7] آنحضرت ﷺ کی زبان سے سنتا تھا یاد رکھنے کے لئے ان کو قلم بند کر لیتا تھا، قریش نے مجھ کو اس سے منع کیا کہ آنحضرت ﷺ بشر ہیں، اور بہت سی باتیں غصہ کی حالت میں بھی فرماجاتے ہوں گے اسلئے حدیثیں نہ لکھو، میں ان کے کہنے سے رک گیا اور آنحضرت ﷺ سے اس کا ذکر کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ: تم لکھو اور اپنے دہانِ مبارک کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے فرمایا کہ اس سے کسی حالت میں ناحق اور غلط بات نہیں نکلتی۔[8]

ان بیانات کا حاصل یہ ہے کہ حضرت عبد اللہ بن عمروؓ آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں آپ کی تمام حدیثیں آپ کے حکم واجازت سے لکھتے جاتے تھے۔

حضرت عبد اللہؓ سے کتابتِ حدیث کا جو سلسلہ شروع کیا تھا، اس کو انہوں نے برابر جاری رکھا، تا آنکہ ان کے پاس احادیث کا ایک دفتر تیار ہو گیا تھا اور اسکا نام انہوں نے صادقہ رکھا تھا، اس دفتر احادیث سے ان کو ایسا عشق تھا کہ کسی حالت میں بھی اسکی مفارقت ان کو گوارہ نہ تھی، فرماتے تھے: "ما يرغبنى فى الحيوة إلا الصادقة" یعنی مجھ کو زندگی کا خواہش مند یہی کتاب (صادقہ) بنارہی ہے، یہ نہ ہو تو مجھے جینے کی خواہش نہیں ہے، پھر خود ہی صادقہ کا تعارف ان الفاظ میں کراتے تھے " أما الصادقة فصحيفة كتبتها من رسول الله ﷺ" یعنی صادقہ ایک صحیفہ (دفتر) ہے جس کو میں نے آنحضرت ﷺ سے سن سن کر لکھا ہے۔[9]

---

[6] عربی الفاظ یہ ہیں: وعن عبد الله بن عمرو قال: قال رسول الله - صلى الله عليه وسلم -: "قيد العلم" ، قلت: وما تقييده؟. قال: "الكتاب"۔ **(مجمع الزوائد: جلد ۲: صفحہ ۴۲۹، رقم الحدیث ۶۸۵)**

[7] فقرہ: کنت اکتب کل شیئ الخ۔ یعنی "میں ہر ہر بات جو آنحضرت ﷺ سے سنتا تھا لکھ لیا کرتا تھا" خاص طور پر قابل توجہ ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ تمام حدیثیں لکھتے تھے، ۱۲ منہ۔

[8] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن عبد الله بن عمرو قال: كنت أكتب كل شيء أسمعه من رسول الله صلى الله عليه وسلم أريد حفظه فنهتني قريش وقالوا: أتكتب كل شيء, سمعته من رسول الله صلى الله عليه وسلم, ورسول الله صلى الله عليه وسلم بشر يتكلم في الغضب والرضا؟ , فأمسكت عن الكتاب, فذكرت ذلك لرسول الله صلى الله عليه وسلم فأومأ بأصبعه إلى فيه, وقال: اكتب, فوالذي نفسي بيده ما خرج منه إلا حق۔ (سنن دارمی، ت الغمری: صفحہ ۱۸۸: رقم الحدیث ۵۲۳ / سنن ابی داؤد، ت ارناؤط: ج ۵: ص ۴۸۹، رقم الحدیث ۳۶۴۶ )**

[9] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن عبد الله بن عمرو قال : ما يرغبني في الحياة إلا الصادقة والوهط ، فأما الصادقة فصحيفة كتبتها من رسول الله، وأما الوهط فأرض تصدق بها عمرو بن العاص كان يقوم عليها ۔ (سنن الدارمی، ت الغمری: صفحہ ۱۹۰، رقم الحدیث ۵۳۵)**

یہ دفتر کتنا ضخیم ہوگا اور اس میں کتنی زیادہ حدیثیں ہوں گی، اس کا اندازہ لگانے کے لئے حضرت عبد اللہؓ کا یہ بیان کافی ہے کہ ”میں نے آنحضرت ﷺ کی زبانِ مبارک سے ایک ہزار (صرف) امثال یاد کی ہیں“۔[10]

تہذیب التہذیب **(صفحہ ۵۴)** میں ابن معینؒ کا بیان ہے کہ حضرت عبد اللہ بن عمروؓ کی چند کتابیں ان کے پوتے شعیب کو ملی تھیں، شعیب ان میں کی حدیثوں کی روایت کیا کرتے تھے۔[11]

میں کہتا ہوں کہ حدیث کی کتابوں میں عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کے سلسلہ سے جتنی حدیثیں مذکور ہیں وہ سب حضرت عبد اللہ بن عمروؓ کے اسی صحیفے کی حدیثیں ہیں، جیسا کہ تہذیب التہذیب (ترجمہ عمرو) میں متعدد محدثین نے اس کی تصریح کی ہے کہ حضرت عبد اللہ بن عمرو کا یہ صحیفہ شعیب کے بعد ان کے بیٹے عمرو کے ہاتھ لگا تھا، اور وہ اس کو اپنے باپ کے واسطہ سے روایت کرتے ہیں۔

## عہد نبوی میں متعدد صحابہ کا حدیث لکھنا

یہ خیال بھی نہ کرنا چاہیے کہ عہد نبوی میں تنہا حضرت عبد اللہ بن عمرو حدیثیں لکھتے تھے، اس لئے کہ سنن دارمی **(صفحہ ۶۸)** میں خود انہی کا بیان ہے کہ ایک دن ہم آنحضرت ﷺ کے گرد بیٹھے ہوئے حدیثیں لکھ رہے تھے، اسی اثناء میں کسی نے پوچھا کہ قسطنطنیہ پہلے فتح ہوگا یا رومہ تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہیں ہرقل کا شہر پہلے فتح ہوگا، اس روایت میں ”بینما نحن حول رسول الله ﷺ نکتب“ کا لفظ صاحب بتا رہا ہے کہ ان کے ساتھ ایک جماعت لکھ رہی تھی۔[12]

حضرت عبد اللہؓ ہی کے ایک دوسرے بیان سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جب انہوں نے حدیث لکھنا شروع نہیں کیا تھا اس وقت بھی کئی صحابی لکھا کرتے تھے، ان کا وہ بیان مجمع الزوائد **(جلد ۲: صفحہ ۵۲)** میں یوں منقول ہے کہ آنحضرت کی خدمت میں چند صحابی بیٹھے ہوئے تھے

---

[10] عربی الفاظ یہ ہیں: وعنه قال حفظت عن النبي صلى الله عليه وسلم ألف مثل۔ **(عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری: جلد ۲: صفحہ ۱۶۹، تحت حدیث ۵۴)**

[11] عربی الفاظ یہ ہیں: وجد شعيب كتب عبد الله بن عمرو فكان يرويها عن جده۔ **(تہذیب التہذیب: جلد ۸: صفحہ ۵۴، رقم الترجمۃ ۸۰)**

[12] عربی الفاظ یہ ہیں: عن أبي قبيل قال: سمعت عبد الله بن عمرو قال: بينما نحن حول رسول الله صلى الله عليه وسلم نكتب إذ سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم: أي المدينتين تفتح أولا: قسطنطينية أو رومية؟ فقال النبي صلى الله عليه وسلم: لا بل مدينة هرقل أولا۔ **(الدارمی: ص ۱۸۹، ح ۵۲۵ / مسند احمد: ج ۱۱: ص ۲۲۴، حدیث ۶۶۴۵، ط الرسالۃ)**

میں بھی انکے ساتھ حاضر تھا آنحضرت ﷺ نے اس وقت ارشاد فرمایا کہ جو آدمی مجھ پر قصداً جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے، جب ہم وہاں سے اٹھے تو میں نے ان صحابیوں سے کہا کہ یہ وعید سننے کے بعد آپ لوگوں کو آنحضرت ﷺ کی حدیث بیان کرنے کی ہمت کیسے ہوئی؟ تو ان صحابہ نے فرمایا کہ: بھتیجے! ہم نے آنحضرت ﷺ سے جو کچھ سنا ہے وہ سب ہمارے پاس لکھا ہوا ہے۔[13]

اسی طرح دوسرے مستند بیانات سے بھی متعدد صحابہ کا حدیثیں لکھتے رہنا ثابت ہے، چنانچہ مجمع الزوائد (۱ /۱۵۱) میں بحوالہ طبرانی حضرت رافع بن خدیج (صحابی) کا بیان مذکور ہے کہ ہم نے خدمت نبوی میں یہ گزارش کی کہ "یا رسول الله إنا نسمع منک أشیاء فنکتبها، قال اکتبوا ولا حرج" یعنی رسول اللہ ﷺ ہم آپ کی زبان سے بہت سی چیزیں سنتے ہیں اور اس کو لکھ لیتے ہیں تو اس کی نسبت کیا حکم ہے، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ لکھتے رہو اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔[14]

حضرت رافع کے اس بیان سے بھی معلوم ہوا کہ متعدد اشخاص کا دستور تھا کہ حدیثیں سن کر لکھ لیتے تھے۔

ترمذی (**جلد ۲: صفحہ ۹۱**) اور مجمع الزوائد (**جلد ۱ صفحہ ۲۵۱**) میں حضرت ابو ہریرہؓ کا بیان ہے کہ ایک انصاری صحابی نے آنحضرت ﷺ سے شکایت کی کہ مجھ کو حدیثیں یاد نہیں رہتیں تو آپ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے مدد لو یعنی لکھ لیا کرو۔[15]

---

[13] عربی الفاظ یہ ہیں: **وعن عبد الله بن عمرو قال: كان عند رسول الله صلى الله عليه وسلم ناس من أصحابه، وأنا معهم -وأنا أصغر القوم- فقال النبي - صلى الله عليه وسلم -: "من كذب علي متعمدا، فليتبوأ مقعده من النار". فلما خرج القوم ، قلت : كيف تحدثون عن رسول الله صلى الله عليه وسلم - وقد سمعتم ما قال ، وأنتم تنهمكون في الحديث عن رسول الله - صلى الله عليه وسلم -؟. فضحكوا، فقالوا : يا ابن أخينا! إن كل ما سمعنا منه عندنا في كتاب۔ (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد: جلد ۲: صفحہ ۴۲۷، رقم الحدیث: ۶۸۳)**

[14] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن رافع بن خديج قال: خرج علينا رسول الله - صلى الله عليه وسلم - فقال:" تحدثوا، وليتبوأ من كذب علي مقعده من جهنم ". قلت: يا رسول الله، إنا نسمع منك أشياء فنكتبها؟ قال: " اكتبوا ولا حرج۔ (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد: جلد ۱: صفحہ ۱۵۱، رقم الحدیث: ۶۷۷)**

[15] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن أبي هريرة، قال: كان رجل من الأنصار يجلس إلى النبي صلى الله عليه وسلم، فيسمع من النبي صلى الله عليه وسلم الحديث فيعجبه ولا يحفظه، فشكا ذلك إلى النبي صلى الله عليه وسلم فقال: يا رسول الله إني أسمع منك الحديث فيعجبني ولا أحفظه، فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: استعن بيمينك، وأومأ بيده للخط۔ (سنن الترمذی، ت بشار: جلد ۴: صفحہ ۳۳۶، رقم الحدیث ۲۶۶۶)**

**وعن أبي هريرة أن رجلا شكا إلى رسول الله - صلى الله عليه وسلم - سوء الحفظ فقال: "استعن بيمينك على حفظك"۔ (مجمع الزوائد، حسین اسد: ۲ / ۴۳۱، الحدیث ۶۸۸)**

مجمع الزوائد (**جلد ۱ صفحہ ۲۵۱**) میں حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حدیثوں کے یاد نہ رہنے کی شکایت کی ہے، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے مدد لو، کنز العمال (**۵/ ۲۲۶**) میں حضرت ابن عباسؓ وحضرت جابرؓ سے بھی منقول ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ہاتھ سے کام لینے (یعنی لکھنے) کا حکم دیا۔

## عہد نبوی کی کتاب الصدقہ

ابو داؤد (**جلد ۱ صفحہ ۱۵۶**) اور ترمذی (**جلد ۱ صفحہ ۷۹**) میں حضرت عبد اللہ بن عمر کا بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اپنی زندگی کے آخری ایام میں اپنے عاملوں کے پاس بھیجنے کیلئے ایک کتاب الصدقہ لکھوائی تھی، جس میں جانوروں کی زکوۃ سے متعلق حدیثیں تھیں، لیکن ابھی اس کو عاملوں کے پاس بھیجنے کی نوبت نہیں آئی تھی کہ آنحضرت ﷺ کی وفات کا سانحہ پیش آگیا، جب حضرت ابو بکرؓ آپ ﷺ کے جانشیں ہوئے تو انہوں نے اس پر عمل کیا۔[16]

## عہد نبوی کا ایک اور نوشتہ

ترمذی (**۱/ ۳۰۶**) اور نسائی (**۲/۱۹۱**) میں عبد اللہ بن عکیم کا بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں آپ کا ایک نوشتہ مبارک ہمارے قبیلہ (جہینہ) کے پاس پہنچا، جس میں یہ حدیث بھی تھی کہ مردار جانور کی (بے پکائی ہوئی) کھال اور پٹھے کو کام میں نہ لاؤ۔[17]

## فتح مکہ کا خطبہ

---

[16] عربی الفاظ یہ ہیں: عن سالم، عن أبيه، أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كتب كتاب الصدقة، فلم يخرجه إلى عماله حتى قبض، فقرنه بسيفه، فلما قبض عمل به أبو بكر حتى قبض، وعمر حتى قبض۔ (**سنن الترمذی، ت بشار: جلد ۲: صفحہ ۱۰، رقم الحدیث ۶۲۱ / سنن ابی داؤد، ت ارناؤط: جلد ۳: صفحہ ۱۹، رقم الحدیث ۱۵۶۸**)

[17] عربی الفاظ یہ ہیں: عن عبد الله بن عكيم قال: أتانا كتاب رسول الله صلى الله عليه وسلم: أن لا تنتفعوا من الميتة بإهاب ولا عصب۔ سنن الترمذی،ت بشار: جلد۳: صفحہ۲۷۴، رقم الحدیث ۱۷۲۹ / عن عبد الله بن عكيم قال: كتب رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى جهينة: «أن لا تنتفعوا من الميتة بإهاب، ولا عصب۔ (**سنن النسائی: جلد۷: صفحہ ۱۷۵: رقم الحدیث ۴۲۵۱**)

صحیح بخاری وغیرہ میں حضرت ابو ہریرہؓ کا بیان مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فتح مکہ کے دن ایک طویل خطبہ دیا جس میں بہت سی حدیثیں ارشاد فرمائیں، جب خطبہ سے فارغ ہوئے تو حضرت ابو شاہ یمنیؓ نے درخواست کی کہ میرے لئے یہ خطبہ لکھوا دیا جائے، حضرت نے ان کی یہ درخواست قبول فرمائی اور حکم دیا کہ ان کو خطبہ لکھ کر دے دیا جائے۔[18]

## کتاب عمرو بن حزم

طحاوی (**جلد ۲: صفحہ ۴۱۷**) اور نسائی وغیرہما میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ایک نوشتہ لکھوا کر عمرو بن حزم کے ہاتھ اہل یمن کے پاس بھیجا تھا اس نوشتہ میں فرائض وسنن اور خون بہا کے مسائل تھے۔[19] اس نوشتہ کے جستہ جستہ فقرے حدیث کی کتابوں میں منقول ہیں، مستدرک حاکم (**جلد ۱: صفحہ ۳۹۵**) لغایت (**صفحہ ۳۹۷**) میں اس نوشتہ سے تریسٹھ حدیثیں نقل کی ہیں۔[20]

اہل یمن کے نام ایک نوشتہ نبوی کا ذکر امام شعبیؒ نے بھی کیا ہے، اور اس نوشتہ کی کئی حدیثیں امام شعبیؒ کی روایت سے مصنف ابن ابی شیبہ (**صفحہ ۱۰ از کوۃ وصفحہ ۱۲ از کوۃ**) میں منقول ہیں۔[21]

---

[18] عربی الفاظ یہ ہیں: فقام أبو شاه - رجل من أهل اليمن - فقال: اكتبوا لي يا رسول الله، فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: «اكتبوا لأبي شاه»، قلت للأوزاعي: ما قوله اكتبوا لي يا رسول الله؟ قال: هذه الخطبة التي سمعها من رسول الله صلى الله عليه وسلم۔ (**صحیح البخاری: جلد ۳: صفحہ ۱۲۵، رقم الحدیث ۲۴۳۴**)

[19] عربی الفاظ یہ ہیں: عن أبي بكر بن محمد بن عمرو بن حزم، عن أبيه، عن جده، رضي الله عنه " أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كتب إلى أهل اليمن بكتاب , فيه الفرائض والسنن , والديات۔

(**شرح معانی الآثار: جلد ۴: صفحہ ۳۷۴، رقم الحدیث ۷۳۶۵ / سنن النسائی: جلد ۸: صفحہ ۵۷، رقم الحدیث: ۴۸۵۳**)

[20] عربی الفاظ یہ ہیں: عن عبد الله بن أبي بكر، ومحمد،ابني أبي بكر بن عمرو بن حزم، عن أبيهما، عن جدهما، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم الكتاب الذي كتبه رسول الله صلى الله عليه وسلم لعمرو بن حزم، «فإذا بلغ قيمة الذهب مائتي درهم ففي كل أربعين درهما درهم» هذا حديث صحيح على شرط مسلم، وهو دليل على الكتاب المشروح المفسر۔ (**المستدرک للحاکم: جلد ۱: صفحہ ۵۵۲، رقم الحدیث ۱۴۴۵**)

[21] عربی الفاظ یہ ہیں: عن الشعبي، قال: كتب رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى اليمن: ------------------

(**مصنف ابن ابی شیبۃ: جلد ۲: صفحہ ۳۶۱، الحدیث ۹۹۰۷ / وصفحہ ۳۶۲، الحدیث: ۹۹۲۱**)

## صحیفہ حضرت علیؓ

عہد نبوی کے نوشتوں میں اسے ایک حضرت علیؓ کا صحیفہ بھی تھا جس میں خود حضرت علیؓ کے بیان کے مطابق خون بہا اور اسیروں کی رہائی کے مسائل تھے اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ کوئی مسلمان کافر (حربی) کے بدلہ میں نہ مارا جائے۔ اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ مدینہ کی سرزمین عیر سے ثور تک حرم (بہت زیادہ قابل احترام) ہے، لہذا جو شخص اس میں کوئی بدعت نکالے، یا کسی بدعتی کو پناہ دے اس پر تمام مسلمانوں اور فرشتوں کی لعنت ہے، اللہ تعالیٰ اس کی کوئی فرض یا نفل عبادت قبول نہ کرے گا، اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ جو شخص غیر خدا کی تعظیم وخوشنودی کیلئے جانور ذبح کرے اس پر اللہ کی لعنت اور اس پر بھی اللہ کی لعنت جو اپنے باپ پر لعنت کرے اور اس پر بھی اللہ کی لعنت جو کسی بدعتی کو پناہ دے اور اس پر بھی اللہ کی لعنت کو زمین کا نشان مٹائے۔

اور اس میں یہ حدیث بھی تھی کہ سب مسلمانوں کا خون برابر ہے، اور یہ کہ ایک معمولی مسلمان نے ذمہ لے لیا تو اس کا پاس ولحاظ سب مسلمانوں پر ضروری ہے اگر کوئی شخص کسی مسلمان کا ذمہ توڑے گا تو اس پر خدا اور سارے فرشتوں اور انسانوں کی لعنت، اور یہ بھی تھا کہ جو شخص اپنے مولیٰ کے سوا دوسرے کو مولیٰ بنائے اس پر بھی سب کی لعنت۔ اور اس میں زکوۃ کے مسائل بھی تھے۔[22]

عہد نبوی میں کتابِ حدیث کے یہ چند واقعات سرسری طور پر میں نے آپکے سامنے پیش کر دیئے ہیں تلاش و جستجو کرنے والے کو اور واقعات مل سکتے ہیں۔

---

[22] عربی الفاظ یہ ہیں: عن أبي جحيفة، قال: قلت لعلي بن أبي طالب: هل عندكم كتاب؟ قال:" لا، إلا كتاب الله، أو فهم أعطيه رجل مسلم، أو ما في هذه الصحيفة. قال: قلت: فما في هذه الصحيفة؟ قال: العقل، وفكاك الأسير، ولا يقتل مسلم بكافر۔ ( صحیح البخاری:ج١:ص٣٣،ح١١١ )، قال علي رضي الله عنه : ما عندنا كتاب نقرؤه إلا كتاب الله غير هذه الصحيفة ، قال: فأخرجها، فإذا فيها أشياء من الجراحات وأسنان الإبل، قال : وفيها : «المدينة حرم ما بين عير إلى ثور،فمن أحدث فيها حدثا،أو آوى محدثا،فعليه لعنة الله والملائكة والناس أجمعين، لا يقبل منه يوم القيامة صرف ولا عدل. ومن والى قوما بغير إذن مواليه، فعليه لعنة الله والملائكة والناس أجمعين، لا يقبل منه يوم القيامة صرف ولا عدل. وذمة المسلمين واحدة، يسعى بها أدناهم، فمن أخفر مسلما فعليه لعنة الله والملائكة والناس أجمعين، لا يقبل منه يوم القيامة صرف ولا عدل۔ ( صحیح البخاری:جلد٨:صفحہ١٥٤،رقم الحدیث٦٧٥٥ ) عن أبي الطفيل، قال: سئل علي، أخصكم رسول الله صلى الله عليه وسلم بشيء؟ فقال: ما خصنا رسول الله صلى الله عليه وسلم بشيء لم يعم به الناس كافة، إلا ما كان في قراب سيفي هذا، قال: فأخرج صحيفة مكتوب فيها: لعن الله من ذبح لغير الله، ولعن الله من سرق منار الأرض، ولعن الله من لعن والده، ولعن الله من آوى محدثا۔ ( صحیح مسلم: جلد٣: صفحہ١٥٦٧،رقم الحدیث١٩٧٨) عن ابن الحنفية، قال: أرسلني أبي، خذ هذا الكتاب، فاذهب به إلى عثمان، فإن فيه أمر النبي صلى الله عليه وسلم في الصدقة۔( صحیح البخاری: جلد٤/ صفحہ٨٣،حدیث:٣١١١)

# عہد صحابہ میں کتابت حدیث

اس کے بعد عہدِ صحابہ کی تاریخ پڑھئے اس عہد میں بھی آپ کو کتابتِ حدیث کے بے شمار واقعات ملیں گے ، تمثیل کے طور پر چند واقعات اس عہد کے بھی نقل کئے جاتے ہیں:

(۱) اس سلسلہ میں سب سے پہلے حضرت صدیق اکبر کا واقعہ سنئے ، مورخِ اسلام حافظ ذہبیؒ نے تذکرۃ الحفاظ (**صفحہ ۵**) میں اور شیخ علی متقی نے کنز العمال (**جلد ۵ صفحہ ۲۳۷**) میں امام حاکمؒ کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت صدیق اکبر نے آنحضرت ﷺ کی حدیثیں جمع کرنا شروع کی تھیں، پانچ سو حدیثیں لکھ چکے تھے کہ ایک دن اس مجموعہ کو منگا کر آگ میں ڈال دیا اور فرمایا کہ اس میں میں نے وہ حدیثیں بھی لکھی تھیں، جن کو براہ راست آنحضرت ﷺ سے میں نے نہیں سنا تھا، بلکہ کسی اور کی زبانی سنا تھا، ممکن ہے کہ اس نے مجھ سے جس طرح بیان کیا ہے، اس طرح آنحضرت ﷺ نے نہ فرمایا ہو، کسی اور طرح فرمایا ہو تو خواہ مخواہ میری گردن پر اس کا بوجھ ہو گا۔[23]

(۲) دارمی (**صفحہ ٦٨**) و مستدرک حاکم (**جلد ۱ صفحہ ۱۰٦**) میں امیر المؤمنین فاروق اعظم کا یہ فرمان منقول ہے کہ علم کو کتاب میں قید کرلو۔[24]

(۳) دارمی و مستدرک میں حضرت انسؓ نے محمود بن الربیعؓ (صحابی) کی زبانی حضرت عتبانؓ کی ایک طویل حدیث سنی تو اپنے لڑکے سے کہا کہ اس کو لکھ لو، چنانچہ انہوں نے لکھ لیا۔[25]

---

[23] عربی الفاظ یہ ہیں: **"مسند الصديق رضي الله عنه" قال الحافظ عماد الدين بن كثير في مسند الصديق قال: الحاكم أبو عبد الله النيسابوري حدثنا بكر بن محمد الصريفيني بمرو حدثنا موسى بن حماد ثنا المفضل ابن غسان ثنا علي بن صالح حدثنا موسى بن عبد الله بن حسن بن حسن عن إبراهيم بن عمرو بن عبيد الله التيمي حدثنا القاسم بن محمد قال: قالت عائشة: جمع أبي الحديث عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فكانت خمسمائة حديث، فبات ليلة يتقلب كثيرا، قالت: فغمني فقلت تتقلب لشكوى أو لشيء بلغك؟ فلما أصبح قال: أي بنية هلمي الأحاديث التي عندك فجئته بها فدعا بنار فأحرقها وقال: خشيت أن أموت وهي عندك فيكون فيها أحاديث عن رجل ائتمنه ووثقت به ولم يكن كما حدثني فأكون قد تقلدت ذلك۔** (*کنز العمال: جلد ۱۰: صفحہ ۲۸٦، رقم الحدیث ۲۹۴٦۰ ، تذکرۃ الحفاظ للذہبی: جلد ۱: صفحہ ۱۰، فی أواخر ترجمۃ ابی بکر الصدیقؓ*)

[24] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن عبد الملك بن عبد الله بن أبي سفيان، أنه سمع عمر بن الخطاب، يقول: «قيدوا العلم بالكتاب»۔ (المستدرک علی الصحیحین : جلد۱ : صفحہ ۱۸۸، رقم الحدیث ۳٦۰ / سنن الدارمی ، ت الغمری : صفحہ ۱۹۰ ، رقم الحدیث ۵۳٦)**

طحاوی (**جلد ۲ صفحہ ۳۸۴**) میں بھی حضرت انسؓ کا اپنے لڑکے سے حدیث لکھوانا مذکور ہے۔[26]

(۴) حضرت ابو ہریرہؓ (**المتوفی ۵۸ھ**) کی نسبت اوپر معلوم ہو چکا ہے کہ وہ عہد نبوی میں حدیثوں کو لکھا نہ کرتے تھے، لیکن بعد میں انہوں نے بھی اپنے ہاتھ سے لکھ کر یا کسی دوسرے سے لکھوا کر اپنی حدیثوں کو سفینہ میں محفوظ کر لیا تھا، چنانچہ فتح الباری (**جلد ۱ صفحہ ۱۴۸**) میں حسن بن عمرو کا بیان ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گئے، اور حدیث نبوی کی کئی کتابیں دکھا کر فرمایا کہ دیکھو یہ میرے پاس لکھی ہوئی موجود ہیں۔[27]

---

[25] عربی الفاظ یہ ہیں: حدثنا ثابت، عن أنس بن مالك، قال: حدثني محمود بن الربيع، عن عتبان بن مالك، قال: قدمت المدينة، فلقيت عتبان، فقلت: حديث بلغني عنك، قال: أصابني في بصري بعض الشيء، فبعثت إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم أني أحب أن تأتيني فتصلي في منزلي، فأتخذه مصلى، قال: فأتى النبي صلى الله عليه وسلم، ومن شاء الله من أصحابه، فدخل وهو يصلي في منزلي وأصحابه يتحدثون بينهم، ثم أسندوا عظم ذلك وكبره إلى مالك بن دخشم، قالوا: ودوا أنه دعا عليه فهلك، ودوا أنه أصابه شر، فقضى رسول الله صلى الله عليه وسلم الصلاة، وقال: «أليس يشهد أن لا إله إلا الله، وأني رسول الله؟»، قالوا: إنه يقول ذلك، وما هو في قلبه، قال: «لا يشهد أحد أن لا إله إلا الله، وأني رسول الله، فيدخل النار، أو تطعمه»، قال أنس: فأعجبني هذا الحديث، فقلت لابني: اكتبه فكتبه۔ (**صحیح مسلم: جلد ۱: صفحہ ۶۱، رقم الحدیث ۳۳**)

**نوٹ:** دارمی اور مستدرک میں یہ الفاظ مجھے نہیں ملے۔

[26] عربی الفاظ یہ ہیں: عن ثابت، عن أنس، قال: ثنا محمود بن الربيع، عن عتبان بن مالك، قال أنس فلقيت عتبان , فحدثني به، فأعجبني فقلت لابني: اكتبه , فكتبه۔ (**شرح معانی الآثار: جلد ۴: صفحہ ۳۷۴، رقم الحدیث ۷۱۳۴**)

[27] عربی الفاظ یہ ہیں: تنبيه : قوله ولا أكتب قد يعارضه ما أخرجه بن وهب من طريق الحسن بن عمرو بن أمية قال : تحدث عند أبي هريرة بحديث ، فأخذ بيدي إلى بيته فأرانا كتبا من حديث النبي صلى الله عليه وسلم وقال هذا هو مكتوب عندي ۔

قال بن عبد البر حديث همام أصح ويمكن الجمع بأنه لم يكن يكتب في العهد النبوي ثم كتب بعده ۔

قلت وأقوى من ذلك أنه لا يلزم من وجود الحديث مكتوبا عنده أن يكون بخطه وقد ثبت أنه لم يكن يكتب فتعين أن المكتوب عنده بغير خطه۔ (**فتح الباری: جلد ۱: صفحہ ۲۰۷**)

اور بشیر بن نہیک کا بیان طحاوی (۲ / ۳۸۵) میں ہے کہ میں حضرت ابو ہریرہؓ سے حدیث کی کتابیں عاریت لے کر نقل کرتا تھا، نقل سے فارغ ہو کر ان کو کل سناتا جاتا تھا، سنانے کے بعد عرض کرتا تھا کہ میں نے آپ کو جو سنایا ہے وہ سب آپنے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے؟ وہ فرماتے تھے کہ ہاں۔[28]

(۵) حضرت ابن عباسؓ (م ۶۸ھ) کے بھی چند صحیفے تھے جن میں حدیثیں قلم بند تھیں چنانچہ ترمذی (۲/۲۳۸) وطحاوی (ج ۲ ص ۳۸۴) میں ہے کہ طائف کے کچھ لوگ ابن عباسؓ کے پاس انکے چند صحیفے لیکر حاضر ہوئے کہ آپ ہم کو یہ سنادیں، اس وقت حضرت ابن عباسؓ کی نگاہ بہت کمزور ہو چکی تھی، اس لئے وہ پڑھ نہ سکے اور فرمایا تم خود سنادو، تمہارا سنانا اور میرا پڑھنا جواز روایت کے حق میں دونوں برابر ہیں۔[29]

(۶) ابو داؤد (جلد ۲ صفحہ ۱۸) میں ابو البختری کا بیان ہے کہ میں نے ایک صحابی یا تابعی سے حدیث سنی، اور مجھ کو بہت بھلی معلوم ہوئی، تو میں نے ان سے درخواست کی کہ اس کو میرے لئے لکھ دیجئے، چنانچہ انہوں نے لکھ کر میرے حوالہ کیا۔[30]

(۷) دارمی (صفحہ ۶۸) میں ہے کہ ابان (تابعی) حضرت انسؓ کے پاس بیٹھے ہوئے ساگون کی تختیوں پر حدیثیں لکھتے رہتے تھے۔[31]

---

[28] عربی الفاظ یہ ہیں: عن بشير بن نهيك، قال: كنت آخذ الكتب من أبي هريرة فأكتبها, فإذا فرغت , قرأتها عليه, فأقول: «الذي قرأته عليك , أسمعته من رسول الله صلى الله عليه وسلم؟» فيقول: «نعم»۔ **(شرح معانی الآثار: جلد ۴ :صفحہ ۳۲۰، رقم الحدیث ۷۱۳۷)**

[29] عربی الفاظ یہ ہیں: عن عكرمة أن نفرا قدموا على ابن عباس من أهل الطائف بكتاب من كتبه فجعل يقرأ عليهم، فيقدم، ويؤخر، فقال: إنى بلهت لهذه المصيبة فاقرأوا على فإن إقرارى به كقراءتي عليكم۔

**(سنن ترمذی، ت بشار: جلد ۶: صفحہ ۲۴۸)**

عن عكرمة، عن ابن عباس، أن ناسا، من أهل الطائف أتوه بصحف من صحفه , ليقرأها عليهم. فلما أخذها , لم ينطلق فقال: إني لما ذهب بصري بلهت , فاقرءوها علي , ولا يكن في أنفسكم من ذلك حرج , فإن قراءتكم علي كقراءتي عليكم۔ **(شرح معانی الآثار: جلد ۴: صفحہ ۳۱۹، رقم الحدیث ۷۱۳۱)**

[30] عربی الفاظ یہ ہیں: عن أبي البختري، قال: سمعت حديثا من رجل فأعجبني فقلت: اكتبه لي، فأتى به مكتوبا مذبرا۔ **(سنن ابی داؤد، ت الارناؤط: جلد ۴: صفحہ ۵۹۳، رقم الحدیث: ۲۹۷۵)**

[31] عربی الفاظ یہ ہیں: عن سلم العلوي قال: رأيت أبان يكتب عند أنس في سبورة۔ **(سنن الدارمی، ت الغمری: صفحہ ۱۹۰، رقم الحدیث: ۵۳۱)**

(۸) طحاوی (**جلد ۲: صفحہ ۳۸۴**) میں عبد اللہ بن محمد بن عقیل کا بیان ہے کہ ہم لوگ حضرت جابرؓ (**م ۷۸ھ**) کی خدمت میں حاضر ہو کر آنحضرت ﷺ کی حدیثوں کو پوچھ لیتے تھے، اور لکھ لیتے تھے۔[32]

(۹) دارمی (**صفحہ ۶۹**) میں ہے کہ حضرت ابن عمرؓ (**م ۷۴ھ**) نے فرمایا کہ علم کو قیدِ تحریر میں لاؤ، چنانچہ دارمی ہی میں حضرت سعید بن جبیر کا بیان ہے کہ میں حضرت ابن عمرؓ سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیتا تھا۔[33]

(۱۰) دارمی (**صفحہ ۶۹**) وطحاوی (**ج ۲ ص ۳۸۴**) میں ہے کہ حضرت سعید بن جبیر وغیرہ حضرت ابن عباسؓ کے پاس حدیثیں لکھتے رہتے تھے بلکہ دارمی میں یہ بھی ہے کہ کاغذ بھر جاتا تھا تو کسی دوسری ہی چیز پر لکھ لیتے تھے۔[34]

(۱۱) دارمی (**صفحہ ۶۹**) میں ہے کہ عنترہ کو بھی حضرت ابن عباسؓ نے حدیث لکھنے کی اجازت دی۔[35]

(۱۲) دارمی (**صفحہ ۶۹**) میں عبد اللہ بن حنش کا بیان ہے کہ میں نے حضرت براءؓ (**م ۷۲ھ**) کی مجلس میں لوگوں کو ہتھیلیوں پر بھی حدیث لکھتے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔[36]

---

[32] عربی الفاظ یہ ہیں: قال: ثنا عبد الله بن محمد بن عقيل، قال: كنا نأتي جابر بن عبد الله , فنسأله عن سنن، رسول الله صلى الله عليه وسلم فنكتبها۔ (**شرح معانی الآثار: ج ۴: ص ۳۱۹، حدیث ۷۱۳۳**)

[33] عربی الفاظ یہ ہیں: عن ابن عمر أنه قال: قيدوا هذا العلم بالكتاب۔ (**سنن الدارمی، ت الغمری: ص ۱۹۰، رقم الحدیث ۵۳۷**)
عن سعيد بن جبير قال: كنت أسمع من ابن عمر وابن عباس الحديث بالليل فأكتبه في واسطة الرحل۔

(**سنن الدارمی: صفحہ ۱۹۰، رقم الحدیث ۵۳۴**)

[34] عربی الفاظ یہ ہیں: عن طاوس، قال: كان سعيد بن جبير يكتب عند ابن عباس۔ (**شرح معانی الآثار: ج: ص ۳۱۹، ح ۷۱۳۲**)

عن سعيد بن جبير قال : كنت أجلس عند ابن عباس فأكتب في الصحيفة حتى تمتلئ ، ثم أقلب نعلي فأكتب في ظهورهما۔ (**سنن الدارمی: صفحہ ۱۹۰، رقم الحدیث ۵۴۰**)

[35] عربی الفاظ یہ ہیں: عن هارون بن عنترة، عن أبيه قال: حدثني ابن عباس بحديث فقلت: أكتبه عنك؟ قال: فرخص لي ولم يكره۔ (**سنن الدارمی: صفحہ ۱۹۱، رقم الحدیث ۵۴۳**)

[36] عربی الفاظ یہ ہیں: عن عبد الله بن حنش قال : رأيتهم يكتبون عند البراء بأطراف القصب على أكفهم ۔ (**سنن الدارمی: صفحہ ۱۹۱، رقم الحدیث ۵۴۲**)

ناچیز کہتا ہے کہ کاغذ بھر جاتا ہو گا، تو ہتھیلیوں پر اس لئے لکھ لیتے ہوں گے کہ گھر پہنچ کر کاغذ پر نقل کر لیں گے۔

(۱۳) دارمی میں ہے کہ حسن بن جابر نے حضرت ابو امامہ باہلی (م ۸۶ھ) سے حدیث لکھنے کی بابت دریافت کیا، تو انہوں نے فرمایا کہ کچھ مضائقہ نہیں ہے۔[37]

(۱۴) مجمع الزوائد (جلد ۱: صفحہ ۱۵۱) میں ابو بردہ اشعریؒ کا بیان مذکور ہے کہ میں اپنے والد (حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ) سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیا کرتا تھا ایک دن میرے والد نے میرا مجموعہ منگوا کر مجھ سے پڑھوایا، میں پڑھ چکا تو فرمایا کہ ہاں میں نے آنحضرت ﷺ سے اسی طرح سنا ہے لیکن میں ڈرتا ہوں کہ کچھ کمی بیشی نہ ہو جائے۔[38]

## عہد تابعین میں کتابتِ حدیث

اوپر جو واقعات آپ نے پڑھے ہیں، ان میں صحابہ کے سامنے یا صحابہ سے سن کر حدیث لکھنے کا ذکر ہے، اب چند ایسے واقعات سنئے جن میں تابعین کے سامنے یا تابعین سے سن کر حدیث لکھنے کا تذکرہ ہے۔

(۱) ترمذی (جلد ۲: صفحہ ۲۳۸) اور دارمی (ص ۶۶) میں ابراہیم نخعیؒ کا بیان ہے کہ سالم بن ابی الجعدؒ حدیثیں لکھا کرتے تھے، سالم کی وفات (۱۰۱ھ) میں ہوئی ہے اور انہوں نے بعض صحابہ سے بھی حدیثیں سنی ہیں۔[39]

(۲) تذکرۃ الحفاظ (جلد ۱: صفحہ ۱۰۳) میں ابو الزنادؒ (تابعی) کا بیان ہے کہ ہم زہریؒ کے ساتھ علماء کے پاس حدیثیں سننے کیلئے جاتے تھے، زہریؒ اپنے ساتھ تختیاں اور کاغذ لئے رہتے تھے، اور جتنا سنتے سب لکھتے رہتے تھے، زہری کی وفات (۱۲۴ھ) میں ہوئی ہے۔[40]

---

[37] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن الحسن بن جابرؒ أنه سأل أبا أمامة الباهليؓ عن كتاب العلم؟ فقال: لا بأس بذلك۔**

**(سنن الدارمی، ت الغمری: صفحہ ۱۹۰، رقم الحدیث ۵۳۲ )**

[38] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن أبي بردة أيضا قال: كنت إذا سمعت من أبي حديثا كتبته، فقال:أي بني،كيف تصنع؟ قلت: إني أكتب الذي أسمع منك. قال: فأتني به، فقرأته عليه، فقال: نعم هكذا سمعت رسول الله - صلى الله عليه وسلم - ولكني أخاف أن تزيد أو تنقص ۔ (مجمع الزوائد، ت حسین اسد: جلد ۲: صفحہ ۴۲۵، رقم الحدیث ۶۸۰)**

[39] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن منصور قال قلت لابراهيم: ما لسالم بن أبى الجعد أتم حديثا منك؟ قال: لانه كان يكتب۔**

**(سنن ترمذی، ت بشار: ج-لد ۶: صف-۲۴۴ / سنن الدارمی: ص-۱۸۶، حدیث: ۵۱۴)**

(۳) کنزل العمال (**جلد ۵ : صفحہ ۲۳۸**) میں صالح بن کیسانؒ (تابعی) کا بیان ہے کہ طلبِ علم کے زمانہ میں میرا اور زہری کا ساتھ تھا، زہری نے مجھ سے کہا آؤ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں لکھیں، چنانچہ ہم دونوں نے حدیثیں لکھیں۔[41]

(۴) دارمی (**صفحہ ۶۹**) میں ہشام بن الغاز کا بیان منقول ہے کہ عطاء ابن ابی رباح تابعیؒ سے لوگ پوچھتے جاتے تھے اور انہی کے سامنے لکھتے جاتے تھے، عطاء بن ابی رباح کی وفات (**۱۱۴ سنہ ھ**) میں ہوئی۔[42]

(۵) دارمی میں (**صفحہ ۶۹**) میں رجاء بن حیوۃ (**م ۱۱۲ سنہ ھ**) کا بیان ہے کہ ہشام بن عبد الملک نے اپنے عامل کو مجھ سے ایک حدیث دریافت کرنے کیلئے لکھا، اگر وہ حدیث میرے پاس لکھی ہوئی نہ ہوتی تو میں اس کو بھول ہی چکا تھا۔[43]

(۶) دارمی (**صفحہ ۶۹**) میں سلیمان بن موسیٰؒ کا بیان ہے کہ میں نے نافعؒ (تابعی) کو دیکھا ہے کہ وہ حدیثیں اپنی زبان سے بولتے جاتے ہیں اور لوگ ان کے سامنے لکھتے جاتے ہیں، نافع کا انتقال (**۱۱۷ سنہ ھ**) میں ہوا۔[44]

---

[40] عربی الفاظ یہ ہیں: **قال أبو الزناد : كنا نطوف مع الزهري على العلماء ومعه الألواح والصحف يكتب كلما سمع ۔**
**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۸۳، ترجمۃ الزهریؒ، ورقمہ ۹۷)**

[41] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن صالح بن كيسان قال : اجتمعت أنا والزهري ونحن نطلب ، العلم فقال لي : تعال حتى نكتب السنن فكتبنا ما جاء عن النبي صلى الله عليه وسلم ثم قال: تعال حتى نكتب كل ماجاء عن الصحابة فإنه سنة، وقلت أنا: ليس بسنة فلا نكتبه فقال: بل هو سنة، فكتب ولم أكتب فأنجح وضيعت۔(کنزالعمال: جلد ۱۰: صفحہ ۲۹۱، رقم الحدیث ۲۹۴۷۰)**

[42] عربی الفاظ یہ ہیں: **هشام بن الغاز قال : كان يسأل عطاء بن أبي رباح , ويكتب ما يجيب فيه بين يديه ۔**

**(سنن الدارمی، ت الغمری: صفحہ ۱۹۱، رقم الحدیث ۵۴۵)**

[43] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن رجاء بن حيوة أنه حدثه قال : كتب هشام بن عبد الملك إلى عامله أن يسألني عن حديث؟ قال رجاء : فكنت قد نسيته لولا أنه كان عندي مكتوبا۔ (سنن الدارمی: ص ۱۹۱، رقم الحدیث ۵۴۴)**

[44] عربی الفاظ یہ ہیں: **عن سليمان بن موسى أنه رأى نافعا مولى ابن عمر يملي علمه ، ويكتب بين يديه ۔**

**(سنن الدارمی: صفحہ ۱۹۱، رقم الحدیث ۵۴۶)**

(۷) ترمذی (**جلد ۲: صفحہ ۲۳۹**) میں ہے کہ ایک شخص حسن بصری کے پاس آیا اور کہا کہ میرے پاس آپ کی بیان کردہ کچھ حدیثیں لکھی ہوئی ہیں میں ان کی روایت آپ سے کر سکتا ہوں تو انہوں نے کہا کہ ہاں۔[45]

تہذیب التہذیب میں ہے کہ حمید طویل نے حسن بصری کی کتابیں نقل کی تھی، حسن بصری کی وفات (۱۱۰ھ) میں ہوئی۔[46]

(۸) ترمذی (**جلد ۲: صفحہ ۲۳۹**) میں ابن جریج کا بیان ہے کہ میں ہشام بن عروہ کے پاس ایک کتاب لے کر پہنچا اور کہا یہ آپکی روایتیں ہیں، ان کو میں بیان کروں؟ تو انہوں نے کہا: ہاں، ہشام بن عروہ کی وفات (۱۴۶ھ) میں ہوئی۔[47]

(۹) تذکرۃ الحفاظ (**جلد ۱: صفحہ ۸۸**) میں ہے کہ ابو قلابہ وفات کے وقت اپنی کتابوں کی وصیت ایوب سختیانی کیلئے کر گئے تھے چنانچہ وہ کتابیں شام سے اونٹ پر بار کر کے لائی گئیں، ایوبؒ فرماتے ہیں کہ میں نے بارہ چودہ درھم ان کا کرایہ دیا، ابو قلابہ کی وفات (۱۰۴ھ) میں ہوئی۔[48]

(۱۰) صحیح بخاری، جلد ا فتح الباری (**جلد ا صفحہ ۱۴۰**) اسعاف المبطا (**صفحہ ۵**) دارمی (**صفحہ ۶۸**) میں ہے کہ خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبد العزیز نے تمام اطراف سلطنت میں یہ فرمان بھیجا کہ آنحضرت ﷺ کی حدیثوں کو جمع کرو چنانچہ ابو بکر بن حزم (جو ان کی طرف سے مدینہ کے امیر و قاضی تھے) کے پاس جب یہ فرمان پہنچا تو انہوں نے حدیث کے کئی مجموعے تیار کئے، مگر ابھی ان کو دربارِ خلافت میں بھیجنے کی نوبت نہیں آئی تھی کہ عمر بن عبد العزیزؒ کی وفات ہو گئی۔[49]

---

[45] عربی الفاظ یہ ہیں: قال رجل للحسن : عندي بعض حديثك أرويه عنك؟ قال: نعم۔ (**سنن الترمذی: جلد ۶: صفحہ ۲۴۹**)

[46] عربی الفاظ یہ ہیں: عن حماد بن سلمة أخذ حميد كتب الحسن فنسخها ثم ردها عليه۔ (**تهذیب التهذیب: جلد ۳: صفحہ ۳۹، ترجمۃ حمید بن ابی حمید الطویل، ورقمہ: ۶۵**)

[47] عربی الفاظ یہ ہیں: عن يحيى بن سعيد ، قال : جاء ابن جريج إلى هشام بن عروة بكتاب، فقال هذا حديث أرويه عنك؟ فقال: نعم۔ (**سنن الترمذی: جلد ۶: صفحہ ۲۴۹**)

[48] عربی الفاظ یہ ہیں: قال حماد:مات أبو قلابة بالشام فاوصى بكتبه لأيوب السختياني فجيء بها في عدل راحلة۔ قال ابن علية أخبرنا أيوب قال أوصى لي أبوقلابة بكتبه فأتيت بها من الشام فأديت كراءها بضعة عشرة درهما۔ (**تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۷۳، ترجمۃ ابی قلابۃؒ، ورقمہ ۸۵**)

[49] عربی الفاظ ہیں: وكتب عمر بن عبد العزيز إلى أبي بكر بن حزم:انظر ما كان من حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم فاكتبه، فإني خفت دروس العلم وذهاب العلماء۔ (**بخاری: ج ۱: ص ۳۱، قبل حدیث ۱۰۰، باب کیف یقبض العلم**)

نیز عمر بن عبد العزیز کے حکم سے ابن شہاب زہریؒ نے بھی حدیثوں کو مدون کیا تھا تذکرۃ الحفاظ (**جلد ا صفحہ ۱۰۶**) میں معمر کے بیان کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ زہری کی حدیثوں کے دفتر کئی اونٹوں پر بار کئے گئے تھے، عمر بن عبد العزیز کی وفات (**۱۰۱ھ**) میں ہوئی ہے۔[50]

عہد تابعین کے یہ چند واقعات بر سبیل تذکرہ میں نے پیش کئے ہیں، اور ہر واقعہ کے ساتھ صاحب واقعہ کا سنِ وفات بھی لکھ دیا ہے سنین وفات دیکھ کر آپ معلوم کرسکتے ہیں کہ یہ واقعات وفات نبوی سے صرف سو برس بعد کے ہیں بلکہ اکثر تو سو برس کے اندر ہی کے ہیں۔

## تبع تابعین کے عہد میں حدیث کی کتابت

اب ذرا اور قریب آیئے اور تبع تابعین کا دور نظر کے سامنے رکھئے تو اور زیادہ کتابتِ احادیث کے واقعات آپکی نگاہ سے گذریں گے، اور حدیثوں کے دفتر کے دفتر آپ کو دکھائی دیں گے جو اس عہد میں لکھے گئے، اور ان میں سے بعض بعض آج بھی ہمارے ہاتھوں میں موجود ہیں، اس دور میں حدیثوں کے لکھنے کا یہ دستور تو باقی ہی تھا، کہ استاذ سے جو حدیثیں سنیں، لکھ لیں۔

چنانچہ محمد بن بشر کا بیان ہے کہ مسعر (**م ۱۵۵ھ**) کے پاس ایک ہزار حدیثیں تھیں، میں نے دس کے سوا ساری لکھ لیں۔[51]

عبد الرزاق کا بیان ہے کہ میں نے معمر (**م ۱۵۳ھ**) سے دس ہزار حدیثیں سن کر لکھی ہیں۔[52]

حماد بن سلمہ کے پاس قیس بن سعد کی کتاب تھی۔[53]

---

عن عبد الله بن دينار قال : كتب عمر بن عبد العزيز إلى أهل المدينة: أن انظروا حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم فاكتبوه ، فإني قد خفت دروس العلم وذهاب أهله۔ (**سنن الدارمی: صفحہ ۱۸۹، رقم الحدیث ۵۲۷**)

كتب عمر بن عبد العزيز إلى الآفاق انظروا حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم فاجمعوه۔ (**فتح الباری: ۱/۱۹۵**)

[50] عربی الفاظ یہ ہیں: قال عبد الرزاق سمعت معمرا يقول: كنا نرى أنا قد أكثرنا عن الزهري حتى قتل الوليد بن يزيد فإذا الدفاتر قد حملت على الدواب من خزانته من علم الزهري۔ (**تذکرۃ الحفاظ: ۱/ ۸۵، ترجمۃ الزہریؒ، رقم ۹۷**)

[51] عربی الفاظ یہ ہیں: قال محمد بن بشر كان عند مسعر نحو ألف حديث فكتبتها سوى عشرة۔ (**تذکرۃ الحفاظ جلد ۱: صفحہ ۱۴۱، ترجمۃ مسعر، رقم ۱۸۳**)

[52] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال عبد الرزاق كتبت عن معمر عشرة آلاف حديث۔ (**تذکرۃ الحفاظ: ج۔ ۱: صف۔ ۱۴۲، ترجمہ معمر بن راشد، ورقمہا ۱۸۴**)

ثوری یمن گئے تو ان کو ایک تیز لکھنے والے کاتب کی ضرورت ہوئی، ہشام بن یوسف کا بیان ہے کہ لوگوں نے مجھ کو پیش کیا، چنانچہ میں ان کے لئے حدیثیں لکھا کرتا ہے۔[54]

ابو نعیم کا بیان ہے کہ میں نے آٹھ سو مشائخ سے حدیثیں لکھی ہیں، شعیب بن ابی حمزہ نے بہت زیادہ حدیثیں لکھی تھیں، زہری بولتے اور شعیب لکھتے تھے، امام احمدؒ نے شعیب کی کتابیں دیکھی تھیں ان کا بیان ہے کہ شعیب کی کتابیں بہت صحیح اور درست تھیں، شعیب کی وفات (۱۶۳ھ) میں ہوئی۔[55]

ابو عوانہ پڑھنا جانتے تھے، لکھنا نہیں جانتے تھے، اس لئے جب حدیث سننے کے لئے جاتے تو دوسرے سے لکھواتے، ابو عوانہ کی وفات (۱۶۳ھ) میں ہوئی۔[56]

ابن لہیعہ کے پاس بھی حدیث کی کتابیں تھیں، چنانچہ ابن صالح کا بیان ہے کہ میں عمارہ بن غزیہ کی حدیثیں ابن لہیعہ ہی کی اصل سے نقل کی ہیں، ابن لہیعہ نے (۱۷۴ھ) میں انتقال کیا۔[57]

---

[53] عربی الفاظ یہ ہیں: قال أبو داود : لم يكن لحماد بن سلمة كتاب إلا كتاب قيس بن سعد۔

**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۵۱، ترجمۃ حماد بن سلمۃ، رقمہا ۱۹۷)**

[54] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال إبراهيم بن موسى: قدم الثوري اليمن فقال: اطلبوا لي كاتبا سريع الخط فارتادوني وكنت أكتب۔ **(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۲۵۳، ترجمۃ ہشام بن یوسف، رقمہا ۳۳۱)**

[55] عربی الفاظ یہ ہیں: وكان مليح الضبط أنيق الخط فكتب للخليفة هشام شيئا كثيرا بإملاء الزهري عليه۔

أبو زرعة الدمشقي سمعت أحمد بن حنبل يقول: رأيت كتب شعيب ابن أبي حمزة فرأيت كتبا مضبوطة مقيدة، ورفع من ذكره۔ **(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۶۳، ترجمۃ شعیب بن ابی حمزۃ، ورقمہا ۲۰۷)**

[56] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال عباس عن ابن معين: كان أبو عوانة أميا يستعين بمن يكتب له وكان يقرأ الحديث۔ **(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۷۳، ترجمۃ أبي عوانۃ، ورقمہا ۲۲۳)**

[57] عربی الفاظ یہ ہیں: قال سفيان الثوري : عند ابن لهيعة الأصول وعندنا الفروع ۔ وقال عثمان بن صالح : احترقت داره وكتبه وسلمت أصوله، كتبت كتاب عمارة بن غزية من أصله۔ **(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۷۵، ترجمۃ عبد اللہ بن لھیعۃ، ورقمہا ۲۲۴)**

سلیمان بن بلال (م ۱۷۲ھ) کے مسموعات کی بھی کئی کتابیں تھیں اور اپنے مرنے کے وقت وصیت کر گئے تھے کہ وہ کتابیں عبد العزیز بن ابی حازم کو دی جائیں۔[58]

ابو حاتم رازی کا بیان ہے کہ ابو نعیم نے عبد السلام بن حرب سے کئی ہزار حدیثیں سن کر لکھیں، عبد السلام کی وفات (۱۸۷ھ) میں ہوئی۔[59]

ابن المبارکؒ نے اپنی لکھی ہوئی جن حدیثوں کی روایت کی، اور لوگوں کو سنایا ان کی تعداد بیس ہزار تھی۔[60]

غندر کے پاس بھی ان کی مسموعات کی کتابیں تھیں، ابن معینؒ کا بیان ہے کہ ان کی کتابیں سب سے زیادہ صحیح تھیں۔[61]

ابن مہدی کا بیان ہے کہ ہم شعبہ کی زندگی ہی میں غندر کی کتابوں سے فائدہ اٹھاتے تھے، غندر کی وفات (۱۹۳ھ) میں ہوئی۔[62]

بہر حال کتابتِ حدیث کے اسی دستور کے علاوہ باقاعدہ تصنیف کا سلسلہ بھی جاری ہو گیا، چنانچہ مکہ **معظمــــــــــہ** میں ابن جریج **(المتوفی ۱۵۰ھ)** نے، یمن میں معمر بن راشد **(المتوفی ۱۵۳ھ)** نے، بصرہ میں سعید بن ابی عروبہ **(المتوفی ۱۵۲ھ)** اور ربیع بن صبیح **(المتوفی ۱۶۱ھ)** نے

---

[58] عربی الفاظ یہ ہیں: **عبد العزيز بن أبي حازم۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وقال مصعب الزبيري: أوصى إليه سليمان بن بلال بكتبه فكانت عنده قد بال عليها الفار فكان يقرأ ما استبان له منها ويدع ما لا يعرف۔**

**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۹۷، ترجمۃ عبد العزیز بن ابی حازمؒ، ورقمہا : ۲۵۳)**

[59] عربی الفاظ یہ ہیں: **قال أبو حاتم الرازي كتب عنه أبو نعيم ألوفا من الحديث۔**

**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۱۹۹، ترجمۃ عبد السلام بن حرب، ورقمہا ۲۵۶)**

[60] عربی الفاظ یہ ہیں: **وقال ابن معين: كان ثقة متثبتًا وكانت كتبه التي حدث بها نحوًا من عشرين ألف حديث۔**
**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱ : ۲۰۲، ترجمۃ عبد اللہ بن المبارک، ورقمہا : ۲۶۰)**

[61] عربی الفاظ یہ ہیں: **قال يحيى بن معين: كان غندر أصح الناس كتابا, أراد بعض الناس أن يخطئه فلم يقدر۔**

[62] عربی الفاظ یہ ہیں: **قال عبد الرحمن بن مهدى: كنا نستفيد من كتب غندر في حياة شعبة۔**

**(تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۲۲۰، ترجمۃ غندر محمد بن جعفرؒ، ورقمہا : ۲۸۱)**

حدیث کی کتابیں تصنیف کیں، اور اسی عہد میں موسیٰ بن عقبہ (**المتوفی ۱۴۱ھ**) اور ابن اسحاق (**المتوفی ۱۵۱ھ**) نے غزوات وسیرتِ نبوی پر کتابیں لکھیں۔

اور ان کے بعد امام اوزاعی (**المتوفی ۱۵۷ھ**) نے شام میں، امام ابن المبارکؒ (**المتوفی ۱۸۱ھ**) نے خراسان میں، حماد بن سلمہ (**المتوفی ۱۶۷ھ**) نے بصرہ میں، سفیان ثوری (**المتوفی ۱۶۱ھ**) نے کوفہ میں، جریر بن عبد الحمید (**المتوفی ۱۸۸ھ**) نے رے میں، اور ہشیم (**المتوفی ۱۸۳ھ**) نے واسط میں حدیث کی کتابیں لکھیں۔

اور تقریباً اسی زمانہ میں امام مالک نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب موطا تصنیف فرمائی امام مالکؒ نے (**۱۷۹ھ**) میں وفات پائی، اسی زمانہ میں ابو معشر سندی نے غزواتِ نبوی پر کتاب لکھی ابو معشر نے (**۱۷۰ھ**) میں وفات پائی۔

ان حضرات کے بعد ابرہیم بن محمد الاسلمی استاذ شافعی نے امام مالک کی موطا کے طرز پر اپنی موطا لکھی جس کی نسبت ابن عدی کا بیان ہے کہ موطائے مالک سے وہ چند گونہ بڑی تھی، ابراہیم کی وفات (**۱۸۴ھ**) میں ہوئی۔[63]

یحییٰ بن زکریا بن ابی زائدہ کوفی شاگرد امام اعظم بھی صاحبِ تصنیف تھے، یحییٰ کا انتقال (**۱۸۲ھ**) میں ہوا۔[64]

معافی بن عمران موصلی (**المتوفی ۱۸۵ھ**) نے کتاب السنن، کتاب الزھد، کتاب الادب، کتاب الفتن وغیرہ تصنیف کی۔[65]

عبد الرحیم بن سلیمان کنانی نے بھی کئی کتابیں لکھیں۔[66]

---

[63] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال ابن عدي : لم أجد له حديثا منكرا إلا عن شيوخ يحتملون وقد حدث عنه الكبار ، وموطؤه أضعاف موطأ مالك۔ **(تذکرۃ الحفاظ: جلد۱: صفحہ ۱۸۱، ترجمۃ ابراھیم بن محمد الاسلمیؒ، ورقمہا : ۲۳۳)**

[64] عربی الفاظ یہ ہیں: **يحيى بن زكريا بن أبي زائدة الحافظ الثبت المتقن الفقيه أبو سعيد الهمداني الوادعي مولاهم الكوفي صاحب أبي حنيفة** - - - - - - - - - - - **وكان إماما صاحب تصانيف۔ (تذکرۃ الحفاظ: جلد۱: صفحہ ۱۹۶، رقم ۲۵۲)**

[65] عربی الفاظ یہ ہیں: **قلت: ساق أبو زكريا محمد بن يزيد الأزدي ترجمته في تاريخه في بضع وعشرين ورقة فقال: صنف المعافي في السنين والزهد والأدب والفتن وغير ذلك۔ (تذکرۃ الحفاظ: جلد۱: صفحہ ۲۱۰، ترجمۃ المعافی بن عمرانؒ، رقمہا ۲۶۷)**

[66] عربی الفاظ یہ ہیں: **وقال أبو حاتم صالح الحديث كان عنده مصنفات قد صنف الكتب۔ (تھذیب التھذیب: جلد۶: صفحہ ۳۰۶، ترجمۃ عبد الرحیمؒ بن سلیمان الکنانی، ورقمہا : ۶۰۳ )**

امام ابو یوسف (المتوفی ۱۸۲ھ) نے کتاب الآثار، کتاب الخراج وغیرہ لکھیں، اور امام محمد (المتوفی ۱۸۹ھ) نے موطا، کتاب الآثار، کتاب الحجہ وغیرہ تصنیف فرمائیں، ولید بن مسلم (المتوفی ۱۹۵ھ) نے حدیث کے مختلف ابواب وموضوعات پر ستر کتابیں لکھیں۔[67]

امام وکیعؒ بھی فنِ حدیث میں صاحب تصانیف تھے، (۱۹۷ھ) میں ان کی وفات ہوئی۔[68]

ابن وھبؒ (المتوفی ۱۹۷ھ) نے اہوال القیامۃ اور جامع وغیرہ تصنیف کیں، نیز بہت ضخیم موطا بھی ان کی تصنیفات میں ہے۔[69]

محمد بن فضیل (المتوفی ۱۹۵ھ) نے کتاب الزھد، کتاب الدعاء، وغیرہ اپنی یادگار چھوڑی۔[70]

اس دور کی تصنیفات میں سفیان کی جامع، ابن المبارک کی کتاب الزھد والرقاق، امام مالک کی موطا، ابو یوسف کی کتاب الآثار، اور کتاب الخراج اور امام محمدؒ کی موطا، کتاب الآثار اور کتاب الحجہ وغیرہ آج بھی موجود ہیں۔

---

[67] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال ابن جوصاء: لم نزل نسمع أنه من كتب مصنفات الوليد صلح أن يلي القضاء، وهي سبعون كتابًا۔ (تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۲۲۱، ترجمۃ ولید بن مسلم، رقمہا ۲۸۲ )

[68] عربی الفاظ یہ ہیں: وقال أحمد بن حنبل: عليكم بمصنفات وكيع۔ (تذکرۃ الحفاظ: ص- ۱/ج- ۲۲۵، رقم ۲۸۴)

[69] عربی الفاظ یہ ہیں: قلت : وله " موطأ " كبير إلى الغاية ، وله كتاب " الجامع " ، وكتاب " البيعة " ، وكتاب "المناسك "، وكتاب " المغازي "، وكتاب "الردة "، وكتاب " تفسير غريب الموطأ "، وغير ذلك۔ (تاریخ الاسلام للذہبیؒ، ت بشار: جلد ۴: صفحہ ۱۱۴۳، رقم الترجمۃ: ۱۷۰)

وقال خالد بن خداش: قرأ على ابن وهب كتابه في أهوال القيامة فخر مغشيا عليه فلم يتكلم بكلمة حتى مات بعد أيام۔ (تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۲۲۳، رقم الترجمۃ ۲۸۳)

[70] عربی الفاظ یہ ہیں: محمد بن فضيل بن غزوان المحدث الحافظ أبو عبد الرحمن الضبي مولاهم الكوفي مصنف كتاب الزهد وكتاب الدعاء وغير ذلك۔ (تذکرۃ الحفاظ: جلد ۱: صفحہ ۲۳۰، رقم الترجمۃ ۲۹۴)

# حدیث "الا ان خیر الخیر خیار العلماء وان شر الشر شرار العلماء" کی تحقیق

(بہترین بھلائی، بہترین علماء ہیں اور بدترین برائی، برے علماء ہیں)

-مفتی آصف بن اسماعیل المدنی

امام ابو محمد الدارمیؒ (م ۲۵۵ھ) کہتے ہیں کہ:

أخبرنا نعيم بن حماد، حدثنا بقية، عن الأحوص بن حكيم، عن أبيه قال: سأل رجل النبي صلى الله عليه وسلم عن الشر فقال: لا تسألوني عن الشر، واسألوني عن الخير، يقولها ثلاثا ثم قال: ألا إن شر الشر، شرار العلماء، وإن خير الخير، خيار العلماء۔ **(مسند الدارمی:۱/ ۳۷۷،رقم:۳۸۲)**

روات کی تفصیل درجِ ذیل ہے:

(۱) امام ابو محمد الدارمیؒ (م ۲۵۵ھ) ثقہ حافظ ہیں۔**(تقریب:رقم ۳۴۳۴)**

(۲) حافظ نعیم بن حمادؒ (م ۲۲۸ھ):

قال الحافظؒ : صدوق يخطئ كثيراً ۔ **(تقریب:۷۱۶۶)**

وقال الذهبيؒ : الحافظ ، مختلف فيه۔ **(کاشف:۵۸۵۶)**

(۳) حافظ بقیہ بن الولیدؒ (م ۱۹۷ھ):

قال الحافظؒ : صدوق ، كثير التدليس عن الضعفاء ۔ **(تقریب:۷۳۴)**

وقال الذهبيؒ : الحافظ ، وثقه الجمهور فيما سمعه من الثقات۔ **(کاشف:۶۱۹)**

و قال ابن المدینیؒ : صالح فيما روى عن أهل الشام ۔ **(تهذيب التهذيب: جلد۱: صفحہ ۴۷۸،رقم ۸۷۸)**

قال أبو أحمد بن عدى يخالف فى بعض رواياته الثقات، و إذا روى عن أهل الشام فهو ثبت۔ **(الکامل فی ضعفاء الرجال: جلد۲: صفحہ ۲۷۶،رقم ۳۰۲)**

**(۴) الاحوص بن حکیم الحمصی وقیل الدمشقیؒ:**

قال الحافظ ؒ: ضعیف الحفظ۔ **(تقریب:۲۹۰)**

قال الذهبیؒ : ضعف۔ **(کاشف:۲۳۹)**

و قال أبو أحمد بن عدی : له روایات و هو ممن یکتب حدیثه و قد حدث عنه جماعة من الثقات و لیس فیما یرویه شیء منکر إلا أنه یأتی بأسانید لایتابع علیها۔ **(الکامل: جلد۲: صفحہ۱۱۹، رقم۲۲۸)**

**(۵) حکیم بن عمیرؒ:**

قال الحافظ ؒ: صدوق یهم ۔ **(تقریب:۱۴۷۶)**

قال الذهبی ؒ: صدوق۔ **(کاشف:۱۲۰۴)**

**خلاصہ یہ کہ:**

یہ حدیث احوصؒ کی وجہ سے ضعیف اور حکیمؒ تابعی ہیں، اس لئے مرسل ہے۔

البتہ حکیم بن عمیرؒ، طبقہ ثالثہ یعنی طبقہ وسطیٰ من التابعین میں سے ہیں۔ **(تقریب۱۴۷۶)**

جن کی اکثر روایات صحابہ کرامؓ سے ہیں، نیز آپ کے اساتذہ کی فہرست میں بھی دو لوگ کبارِ تابعین میں سے اور باقی تمام صحابہ ہیں۔

لہٰذا غالب گمان یہی ہے کہ یہ روایت بھی متصل ہو گی۔ واللہ اعلم

**نوٹ:**

بقیہؒ اور احوصؒ دونوں شامی ہیں، اسلئے ابن المدینیؒ اور ابن عدیؒ کے مطابق، بقیہؒ اس سند میں ثقہ سمجھے جائیں گے، شیخ البانیؒ کا اس سند میں انہیں ضعفاء میں شمار کرنا قابل غور ہے، شیخؒ کے الفاظ ہیں: ”قلت: وهذا مرسل، حكيم أبو الأحوص تابعي، وهو صدوق يهم. ومن دونه كلهم ضعفاء“ (سلسلة الاحادیث الضعیفه : **جلد۳: صفحہ۶۱۱، رقم۱۴۱۸)**

**اس حدیث کی شاہد:**

لیکن یہ حدیث کی شاہد موجود ہیں، چنانچہ حافظ بزار (م۲۹۲ھ) فرماتے ہیں کہ

**حدثنا محمد بن عثمان العقيلي، قال: أخبرنا محمد بن عبد الرحمن الطفاوي، عن الخليل بن مرة، عن ثور بن يزيد، عن خالد بن معدان، عن مالك بن يخامر، عن معاذ بن جبل رضي الله عنه قال: تعرضت لرسول الله صلى الله عليه وسلم أو تصديت لرسول الله صلى الله عليه وسلم وهو يطوف، فقلت: يا رسول الله، أي الناس شر؟، فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: اللهم غفرا سل عن الخير، ولا تسأل عن الشر، شرار الناس شرار العلماء في الناس۔**

**(مسند البزار: ج۷: ص۹۳، ح۲۶۴۹، واللفظ لہ، مسند الشامیین للطبرانیؒ: ج۱: ص۲۵۸، ح ۴۴۷، حلیۃ الاولیاء: ج۱: ص ۲۴۲)**

**رواۃ کے حالات:**

(۱) امام بزارؒ: أبو بکر أحمد بن عمرو العتکي البزار (م۲۹۲ھ)

**قال الذہبیؒ: صدوق مشہور۔ (میزان الاعتدال: جلد۱: صفحہ ۱۲۴، رقم ۵۰۵)**

(۲) محمد بن عثمان العقیلی البصریؒ:

**قال النسائیؒ : لابأس به ۔ (مشیخۃ النسائی: صفحہ ۵۳، رقم ۳۶)**

**وقال الحافظؒ : صدوق يغرب ۔ (تقریب: ۶۱۲۷)**

(۳) محمد بن عبد الرحمن الطفاویؒ:

**قال الحافظؒ : صدوق يهم ۔ (تقریب: ۶۰۸۷)**

**وقال الذہبیؒ : شيخ مشهور ثقة ۔ (میزان الاعتدال: جلد۳: صفحہ ۶۱۸، رقم ۷۸۳۰)**

(۴) خلیل بن مرۃؒ (م۱۶۰ھ) :

**قال الحافظؒ : ضعيف۔ (تقریب: ۱۷۵۷)**

**قال الذہبیؒ : قال ابو حاتمؒ : ليس بالقوي ۔ (الکاشف: ۱۴۱۷)**

قال ابن عدیؒ : وللخليل أحاديث غير ما ذكرته أحاديث غرائب ، وَهو شيخ بصري ، وقد حدث عنه الليث وأهل الفضل ولم أر في أحاديثه حديثا منكرا قد جاوز الحد، وَهو في جملة من يكتب حديثه وليس هو متروك الحديث۔ (الکامل فی ضعفاء الرجال: جلد۳: صفحہ ۵۰۹، رقم ۶۱۰)

قال الهیثمیؒ : قال البخاري: منكر الحديث، ورد ابن عدي قول البخاري، وقال أبو زرعة: شيخ صالح. (مجمع الزوائد: جلد۱: صفحہ: ۱۸۵، رقم الحدیث ۸۷۴)

ذكره ابن شاهين فى " المختلف فيهم " ، ثم قال : و هو عندى إلى الثقة أقرب . ثم ذكره فى "الثقات" فذكر عن أحمد بن صالح المصرى أنه قال : ما رأيت أحدا يتكلم فيه ، و رأيت أحاديثه عن قتادة ، و يحيى بن أبى كثير صحاحا ، و إنما استغنى عنه البصريون لأنه كان خاملا ، و لم أر أحدا تركه ، وهو ثقة، ذكره البرقي في «طبقة من نسب إلى الضعف ممن احتملت روايته». وذكر في موضع آخر عن يحيى بن معين: هو ثقة۔ (إكمال تهذيب الكمال في أسماء الرجال: ج۴: ص ۲۲٦)

(۵) ثور بن یزیدؒ (م ۱۵۵ھ) :

قال الحافظؒ : ثقه ثبت ۔ (تقریب: ۸۶۱)

وقال الذہبیؒ : حافظ ، ثبت۔ (الکاشف: ۷۲۴)

(۶) خالد بن معدانؒ (م ۱۰۳ھ):

قال الحافظؒ : ثقه ۔(تقریب: ۱۶۷۸)

قال الذہبیؒ : ثبت۔ (الکاشف: ۱۳۵۴)

(۷) مالک بن یخامرؒ: مخضرم او صحابی۔

(۸) معاذ بن جبلؓ: صحابی مشہور۔

معلوم ہوا اس روایت کے تمام روات ثقہ ہیں لیکن خلیل بن مرۃؒ میں ضعف ہے، پر یہ روایت دارمی والی حدیث کی شاہد ہے جس کی وجہ سے یہ دونوں حدیثیں حسن لغیرہ ہوں گی۔ واللہ اعلم